| | |
|---|---|
| عیب باشد چشم نابینا و باز | زشت باشد روئے نازیبا و ناز |
| عیب ہے، اندھی آنکھ اور کھلی ہوئی | بری بات ہے بدصورت چہرہ اور ناز |
| بشنو ایں پند از حکیم غزنوی | تا بیابی در تن کہنہ نوی |
| حکیم غزنوی سے یہ نصیحت سن لے | تاکہ پرانے جسم میں نیا پن پائے |
| ایں رباعی راشنو از جان و دل | تا بکل بیروں شوی از آب و گل |
| جان و دل سے اس رباعی کو سن لے | تاکہ تو بالکلیہ آب و گل سے نکل جائے |
| پند او را از دل و جان گوش کن | ہوش را جاں ساز و جاں را ہوش کن |
| اس کی نصیحت کو دل و جان سے سن | ہوش کو جان بنا اور جان کو ہوش بنا لے |
| آں حکیم غزنوی شیخ کبیر | گفتہ است ایں پند نیکو یاد گیر |
| اس بڑے شیخ حکیم غزنوی نے | کہا ہے، اس نصیحت کو اچھی طرح یاد کر لے |

اوپر کلام کاملین کی منفعت اور کلام ناقصین کی مضرت بیان کی تھی اب اس پر تفریع کرتے ہیں کہ جب کاملین ایسے ہیں تو تم کو چاہئے ان کی متابعت کرو اور باجود ناقص ہونے کے دعویٰ کمال کا اور خود پسندی مت کرو چنانچہ فرماتے ہیں کہ ) جب تم یوسف یعنی مطلوب نہیں ہو تو یعقوب (یعنی طالب ہی رہو اور ان کی طرح گریہ و آشوب میں (یعنی درد وطلب میں ) رہو (دوسری مثال ہے کہ ) جب تم شیریں نہیں ہو تو فرہاد ہی رہو (تیسری مثال ہے ) جب تم لیلیٰ نہیں ہو تو مجنوں ہی بن کر مارے مارے پھرو (مطلب دونوں مثالوں کا مثل اول کے ہے ) اور اس بات میں حکیم غزنوی رحمہ اللہ تعالیٰ کی یہ نصیحت سنو جو اگلی سرخی میں آتی ہے ) تاکہ تم تن کہنہ میں (یعنی جان بے معرفت میں کہ مثل تن کہنہ کے ہے تازگی (یعنی معرفت ) پاؤ۔ اس آئندہ رباعی کو جان و دل سے سنو تاکہ بالکلیہ آب و گل (یعنی تعلقات نفسانیہ ) سے خلاصی حاصل ہو جاوے (رباعی اصطلاحاً نہیں محض چار مصرعہ کو باعتبار معنی لغوی کے کہہ دیا ) ان کی نصیحت کو دل و جان سے سنو اور ہوش کو جان بناؤ اور جان کو ہوش بناؤ (یہ کنایہ ہے جان کو کمال ہوشیار کرنے سے گویا جان اور ہوش ایک ہی ہو جاویں ) غرض ان حکیم غزنوی شیخ کامل نے یہ نصیحت فرمائی ہے اچھی طرح یاد رکھو

# تفسیر قول حکیم سنائی قدس سرہ

حکیم سنائی قدس سرہ کے قول کی تفسیر

| | |
|---|---|
| ناز را روئے بباید ہمچو ورد | چون نداری گردن بدخوئے مگرد |
| ناز کرنے کے لئے گلاب جیسا چہرہ چاہئے | جب تو نہیں رکھتا بدمزاجی کے قریب نہ جا |

| | |
|---|---|
| عیب باشد چشم نابینا و باز | زشت باشد روئے نازیبا و ناز |
| عیب ہے، اندھی آنکھ اور کھلی ہوئی | بری بات ہے بدصورت چہرہ اور ناز |
| پیش یوسف نازش و خوبی مکن | جز نیاز و آہ یعقوبی مکن |
| یوسف کے سامنے ناز اور نخرے نہ کر | سوائے عاجزی اور یعقوبی آہ کے (کچھ) نہ کر |
| معنے مردن ز طوطی بدنیاز | در نیاز و فقر خود را مردہ ساز |
| طوطی کے مرنے کا مطلب عاجزی تھا | عاجزی اور احتیاج میں اپنے آپ کو مردہ بنا لے |
| تام عیسیٰؑ ترا زندہ کند | ہمچو خویشت خوب و فرخندہ کند |
| تاکہ (حضرت) عیسیٰؑ کا دم تجھے زندہ کر دے | اپنی طرح تجھے نیک اور مبارک بنا دے |
| در بہاراں کے شود سرسبز سنگ | خاک شو تا گل بروید رنگ رنگ |
| پتھر (موسم) بہار میں کب سرسبز ہوتا ہے | مٹی بن جا تاکہ رنگ برنگ کے پھول اگیں |
| سالہا تو سنگ بودی دلخراش | آزموں را یک زمانے خاک باش |
| تو سالوں دلخراش پتھر رہا ہے | آزمائش کے طور پر تھوڑی دیر کے لئے خاک بن جا |
| درمیان ایں شنو یک داستاں | تا بدانی اعتقاد راستاں |
| اس بیان میں ایک داستان سن لے | تاکہ تجھے راست بازوں کا عقیدہ معلوم ہو جائے |

یعنے یوسفؑ کے روبرو (مراد یوسفؑ سے کامل ہے) ناز وخوبی (یعنی دعویٰ واظہار کمال) مت کرو بجز آہ و نیاز یعقوبی کے اور کچھ مت کرو اور قصہ مذکورہ میں) طوطی کا مرنا اس سے مقصود یہی نیاز ہے پس نیاز وفقر میں اپنے کو مردہ (یعنے خالی از صفات ذمیمہ) بنا دو تاکہ دم عیسیٰ (شیخ کامل) تجھ کو زندہ (یعنی متخلق باخلاق الٰہی) کر دے اور اپنی طرح تجھ کو بھی خوب وفرخندہ یعنی کامل کر دے۔ دیکھو بہار میں پتھر کب سرسبز ہوتا ہے) تو اگر تم ہی تخت و متکبر ہو گے اور کسی کی متابعت نہ کرو گے تو فیضان کاملین سے محروم رہو گے پس پتھر مت بنو بلکہ) خاک ہو جاؤ تاکہ رنگ برنگ کے پھول پیدا ہوں (یعنی تذلل ومتابعت اختیار کرو تاکہ انواع فیوض و برکات میسر ہوں) سنگ دل خراش تو مدت سے بنے رہے ہو بھلا آزمائش ہی کی نظر سے تھوڑے دنوں خاک بن کر تو دیکھو (دل خراش سے مراد ظالم جس کا ضرر دوسروں کو بھی پہنچے) تم اس عجز ونیاز کے بیان میں ایک داستان سنو تاکہ تم کو صادق الاعتقاد لوگوں کے اعتقاد کا حال معلوم ہو (کہ وہ پیر چنگی جس کی داستان آگے آتی ہے باوجود عاصی ہونے کے محض اپنے افعال پر ندامت اور گریہ زاری بدولت اللہ تعالیٰ کا مقبول ہو گیا۔